اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امتیوں کیلئے بڑی خصوصیت کے ساتھ یہ بھی اعلان فرمایا ہے کہ جب واقعات حوادثات وسانحات کا اس قدر ہجوم ہو کہ تمہاری قوت برداشت سے باہر ہو۔ کہ تم اس کو اپنی شامت اعمال سمجھ کر ہماری طرف توبہ و استغفار کے ساتھ ندامت قلب سے متوجہ ہو جاؤ' پھر دنیا و آخرت میں تم کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ خواہ وہ کوئی دشمن اسلام ہو یا نفس وشیطان ہو تم کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یہ دعا خود بھی پڑھتے رہو اور اپنے اہل وعیال کو بھی اس کی تلقین کرتے رہو۔

"ربنا ولا تحملنا مالا طاقة لنا به: واعف عنا واغفرلنا وارحمنا انت مولانا فانصرنا على القوم الكفرين" (البقرة)

آپ اس کے معنی پر غور کریں تو معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کتنی بڑی شفقت کا اظہار اس آیت میں فرمایا ہے ہم سے مطالبہ ہے کہ مصائب کے وقت اگر ہم صرف زبان ہی سے ان الفاظ کو ادا کرتے رہیں۔ خواہ ہمارے قلوب کتنے ہی پریشان اور غم رسیدہ کیوں نہ ہوں۔ ان شاء اللہ ہم کو سکون اور اطمینان حاصل ہوگا۔ چونکہ اللہ تعالیٰ ہی ہم کو یہ نعمت عطا فرمانا چاہتے ہیں۔ اس لئے ہم کو یہ دعائیں تلقین فرمائی ہیں جس کے منظور ہونے میں کسی شک وشبہ کی گنجائش ہی نہیں۔

بس کثرت سے آپ اس دعا کو پڑھیں ان شاء اللہ اس کے اثرات مرتب ہوں گے۔ جس بندے کو اللہ پاک معاف فرمادیں جس کی مغفرت فرمادیں جس پر رحمت فرمادیں جس کے مولیٰ والی وناصر بن جائیں کیا عالم امکان میں کسی کی مجال ہے کہ پھر اس کی طرف نظر اٹھا کر بھی دیکھ سکے۔ چنانچہ جب بھی مسلمانوں نے ایقان کے ساتھ اس پر عمل کیا ہے تو اس کی برکات کا بھی مشاہدہ کیا۔

یہ خیال نہ آنے پائے کہ میں کیا ہوں' میں ایک گنہگار ہستی ہوں' میں کیا' میری دعائیں کیا' میری تمنائیں کیا۔ یہ بات ضعف ایمان کی بات ہے' سمجھ لو تم اس قادر مطلق کے بندے ہو اس رحمٰن ورحیم کے بندے ہو اور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امتی ہو' تم کو اجازت دی گئی ہے کہ تم اپنے لئے بھی اللہ تعالیٰ سے رجوع کرو اور اپنے تمام تعلقات والوں کیلئے بھی رجوع کرو اور تمام مومنین ومومنات کیلئے بھی رجوع کرو۔ وہ ایسے ہی قادر مطلق ہیں کہ اپنے ایک عاجز بندہ کی دعا کی برکت سے سارے عالم کائنات میں تغیر فرمادیں اور ان کی کبریائی اور ان کی رحمت واسعہ میں شمہ برابر بھی فرق نہ آئے۔

ان کی طرف رجوع رہو اور پھر ان کی قدرت کا کرشمہ دیکھو اللہ پاک ہم سب کی حالت پر رحم فرمائیں اور ہماری بگڑی بنا دیں۔ اگر بندہ یہ راز سمجھ جاتا کہ دعاؤں میں اللہ جل شانہ نے اپنی حکمت کاملہ سے کتنی قوتیں مضمر فرمادی ہیں تو اس کی نظر میں عالم کائنات کی ساری قوتیں ہیچ در ہیچ نظر آتی۔

یہ سن کر بڑا قلق ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں کچھ ایسے لوگ بھی ہیں جنہوں نے جہاد کے زمانہ میں وظیفے پڑھے۔ ختم کرائے۔ دعائیں پڑھیں اور جو کچھ بھی ان سے بن پڑا۔ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع ہونے کی تدابیر کیں۔ لیکن جب نتائج ان کی مرضی کے خلاف برآمد ہوئے تو دفعتاً ان کے عقائد میں درہم برہم ہوگئے۔ وہ دعاؤں ہی سے برگشتہ ہوگئے کیونکہ ان کے عقیدے میں وظائف اور دعاؤں کو ضرور بارآور ہونا چاہئے تھا۔ گویا وہ اپنے زعم باطل میں یہ سمجھتے تھے کہ ان کے وظائف وعملیات مشیت الٰہی کا رخ بدل دیں گے۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کو متاثر کر کے اپنی حسب دل خواہ صورتحال پیدا کرلیں گے۔ یہ تو صریحاً زندقہ ہے۔ اپنے ایمان کی خیر مانگیں یہ خود ان کیلئے بھی ایک آزمائش تھی جس سے شیطان ونفس نے ان کو بہکا کر اللہ تعالیٰ سے بدگمان اور مایوس کردیا۔

ان کی دعائیں تو کارآمد ہوئیں۔ گو فی الحال وہ اس کا شعور یا احساس نہ کرسکیں۔ لیکن جلد یا دیر میں ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا نتیجہ کسی نہ کسی بھلائی کی شکل میں برآمد ہوگا۔ مثلاً جو نقصانات بظاہر ہمیں اس وقت ہوئے ہیں ممکن تھا کہ ہم ان سے کئی گنا زیادہ نقصانات سے دوچار ہوتے لیکن ان ہی دعاؤں اور وظائف کا نتیجہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو ان سے محفوظ رکھا اور اگر ہم سب ان دعاؤں اور وظائف کو جاری رکھیں تو ان شاء اللہ تعالیٰ مستقبل میں بھی مزید آفات ومصائب سے محفوظ رہنے کی پوری امید ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ اپنے نیکوکاروں کا اجر ضائع نہیں فرماتے۔ لیکن یہ گستاخی جو انہوں نے بارگاہ الٰہی میں اپنے زعم باطل کی بنا پر کی ہے ہرگز وہ اس کے مواخذہ سے بچ نہیں سکتے ان کو پھر اپنے ایمان کی تجدید کرنی چاہئے عقیدے درست کرنے چاہئیں۔

دعا کیجئے کہ یا اللہ کوئی ایسا رجل غیب ظاہر فرما دیجئے کہ ہماری اس طوفان زدہ کشتی حیات کو پھر ساحل مراد پر پہنچادے آپ کی رحمتوں مغفرتوں سے ہماری یہ نکبت اور شامت اعمال دور ہوجائے ہم سلامتی اور صراط مستقیم پر آجائیں، ہمارے پاکستان کی سالمیت برقرار رہے تمام پاکستان میں اسلامی حکومت کا قیام ہو اور ہمارا شعور شعائر اسلامی کے ساتھ ترقی پذیر ہو۔ آمین۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی سید المرسلین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

تمت